تین سہام بہنوں کے ہیں جو ان پر (برابر) تقسیم نہیں ہوتے اور تین اور چھ میں توافق ہے تو چھ کے وفق یعنی دو کو اصل مسئلہ میں ضرب دیں گے اور حاصل ضرب سے صحیح مسئلہ ہوگا پس اگر دو فریق کے یا زیادہ سہام ان پر (پورے) منقسم نہ ہوں تو ایک فریق (کے عدد) کو دوسرے (فریق کے عدد) میں ضرب دو پھر حاصل ضرب تیسرے فریق (کے عدد) میں پھر اس آخری حاصل ضرب کو اصل مسئلہ میں۔

**فائدہ** : اس مسئلہ کی صورت یہ ہے کہ مثلاً دو زوجہ، پانچ دادیاں تین اخیافی بہنیں ایک چچا وارث ہیں اور اصل مسئلہ بارہ سے ہے جس میں سے چوتھائی یعنی تین سہام دونوں عورتوں کے اور چھٹا حصہ یعنی دو سہام دادیوں کے اور ایک تہائی یعنی چار سہام تین بہنوں کے اور باقی یعنی تین سہام چچا کے اس صورت میں دونوں عورتوں اور دادیوں اور بہنوں کے پورے حصے نہیں بیٹھتے پس ایک فریق یعنی عورتوں کے عدد دو کو دوسرے فریق یعنی دادیوں کے عدد پانچ میں ضرب دیں گے جس سے حاصل ضرب دس ہوں گے پھر اس حاصل ضرب دس کو تیسرے فریق یعنی بہنوں کے عدد تین میں ضرب دیں گے اس سے حاصل ضرب تیس ہوں گے پھر تیس کو اصل مسئلہ یعنی بارہ میں ضرب دیں گے اب سہام تین سو ساٹھ ہو جائیں گے اور اس سے یہ مسئلہ صحیح ہوگا۔ (حاشیہ)

**ترجمہ:** اور اگر (دونوں) فریق کے اعداد مساوی ہیں تو ان میں سے ایک کو دوسرے میں ضرب دینے کی ضرورت نہیں ہے مثلاً دو زوجہ اور دو بھائی (وارث) ہیں تو دو کو اصل مسئلہ میں ضرب دیں۔

**فائدہ** : اس صورت میں اصل مسئلہ چار سے ہے جس میں سے چوتھائی یعنی ایک سہام دونوں زوجہ کا ہے جو ان پر پورا نہیں بیٹھتا اور باقی تین سہام دونوں بھائیوں کے اور یہ بھی ان پر پورے تقسیم نہیں ہوتے پس دو کو اصل مسئلہ یعنی چار میں ضرب دو آٹھ ہو جائیں گے جن میں سے دو سہام دونوں عورتوں کے اور چھ سہام دونوں بھائیوں کے ہوں گے۔ (حاشیہ)

**ترجمہ:** اور اگر ایک فریق کا عدد دوسرے فریق کے عدد کا جز ہو تو بڑے عدد کو ضرب دینا کافی ہے مثلاً چار عورتیں اور دو بھائی وارث ہیں تو جب تم نے چار کو ضرب دیا پھر دو کو ضرب دینے کی

ضرورت نہیں ہے۔

اور اگر دونوں فریق کے عددوں میں توافق ہو تو ایک وفق کو دوسرے کے کل میں ضرب دے کر حاصل ضرب کو اصل مسئلہ میں ضرب دیں مثلاً چار زوجہ ایک بہن اور چھ چچا (وارث ہیں) اور چھ اور چار میں توافق بالنصف ہے۔

**فائدہ**: دو عددوں میں توافق ہونے کے یہ معنی ہیں کہ ان میں کا چھوٹا عدد بڑے کو پورا تقسیم نہ کرے ہاں کوئی تیسرا عدد ان دونوں کو پورا تقسیم کر دے مثلاً چار اور چھ میں دو کا عدد ایسا ہے کہ ان دونوں کو نصفا نصف تقسیم کر دیتا ہے۔ پس اسی کا نام توافق بالنصف ہے۔ (حاشیہ)

**ترجمہ**: تو ان دونوں (یعنی چھ اور چار) میں سے ایک کے نصف کو دوسرے کے کل میں ضرب دو پھر (حاصل ضرب کو) اس مسئلہ میں ضرب دو یہ اڑتالیس ہو جائیں گے اور یہ مسئلہ صحیح ہو گا پس جب مسئلہ صحیح ہو جائے تو پھر ہر وارث کے سہام کو ترکہ میں ضرب دو اور جو حاصل ضرب ہو اس کو اس عدد پر تقسیم کرو جس سے مسئلہ صحیح ہوا ہے اس طرح کرنے سے ہر وارث کا حق نکل آئے گا اور اگر (ایسی صورت ہے کہ) ابھی ترکہ تقسیم نہیں ہوا تھا یہاں تک کہ ایک وارث مر گیا اب اگر اس کا وہ حصہ جو پہلی میت سے اس کو پہنچتا تھا اس کے وارثوں کے عدد پر پورا تقسیم ہو جاتا ہے تو یہ دونوں مسئلے اسی عدد سے صحیح ہوں گے جس سے پہلا مسئلہ صحیح ہوا ہے اور اگر وہ پورا منقسم نہیں ہوتا اور اس دوسرے میت کا فریضہ (یعنی فرائض کا مسئلہ) اس طریقہ سے صحیح ہو گا جو ہم نے اب ذکر کیا ہے اور اگر دوسری میت کے سہام اور جس سے فریضہ صحیح ہوا ہے ان دونوں میں توافق نہیں ہے تو ایک مسئلہ کو دوسرے میں ضرب دو اور اگر ان کے سہام میں توافق ہے تو دوسرے مسئلہ کے وفق کو پہلے مسئلہ میں ضرب دو (پھر اس سے) جو حاصل ضرب ہو اسی سے یہ دونوں مسئلے صحیح ہوں گے۔

**فائدہ**: اس مسئلہ کی صورت یہ ہے کہ ایک عورت کے دو بھائی اور ایک شوہر وارث تھے مسئلہ چار سے صحیح ہوتا تھا پھر شوہر مر گیا اور اس نے چار بیٹے چھوڑے یہ اصل مسئلہ بھی چار سے ہوتا ہے اور ان دونوں میں توافق بالنصف ہے تو اب ان کے نصف عدد کو یعنی دو کو دوسرے کے کل میں ضرب دو یہ آٹھ ہو جائیں گے دونوں مسئلے اسی سے صحیح ہوں گے چار سہام دونوں بھائیوں

کے اور چار سہام شوہر کے بیٹوں کے۔ (حاشیہ)

**ترجمہ:** اور جس وارث کو پہلے مسئلہ سے کچھ ملا ہو وہ اس میں ضرب دیا جائے جس سے دوسرا مسئلہ صحیح ہوا ہے اور جس کو دوسرے مسئلے سے کچھ ملا ہو وہ دوسری میت کے ترکہ کے وفق میں ضرب دیا جائے اور جب مناسخہ کا مسئلہ صحیح ہو جائے اور تم وہ معلوم کرنا چاہو جو درہموں (وغیرہ) کے حساب سے ہر (حصہ دار) وارث کو پہنچتا ہے تو جس عدد سے مسئلہ صحیح ہوا ہے اسے اڑتالیس پر تقسیم کر دو پھر جو خارج قسمت ہو ہر وارث کے سہام سے اس کا حصہ لیا جائے۔ **واللہ اعلم بالصواب.** فقط

# تمّت بالخیر